اورنگزیب یوسفزئی - مارچ 2017

## سلسلہ وار موضوعاتی تراجم کی قسط نمبر۳۸

## Thematic Translation Series Installment 38

## (English/Urdu)

### سورۃ المسد– کیا واقعی یہاں ابو لہب نامی آدمی کا ذکر ہے؟

### Chapter Al-Masad – Is ABU LAHAB the name of a person?

**(The English text follows the Urdu one)**

اس سورت کے بارے میں ہمیں ہمیشہ سے یہ تعلیم دی گئی تھی کہ قرآن یہاں حضور پاک کے دشمن ابو لہب اور اس کی بیوی کا ذکر کرتا ہے۔ بعد ازاں تمام دستیاب تفاسیر و تراجم کو دیکھنے کا موقع ملا تو ہر جگہ یہی ذکر سامنے آیا۔ علامہ اسد اور یوسف علی کے تراجم میں البتہ یہ استثناء دیکھنے میں آئی کہ ابی لہب سے نام مراد لینے کی بجائے اس کا لفظی ترجمہ کرنے کی کوشش کی گئی۔ البتہ لفظ "امراتہ" کی تعبیر ان دونوں تراجم میں بھی "اُس کی بیوی" کے الفاظ میں ہی کی گئی جس سے ترجمہ مزید غیر واضح ہو گیا، کیونکہ یہ ایک معمہ بن گیا کہ آخر کس کی بیوی کا ذکرِ خیر کیا گیا ہے۔ آج تک مروجہ روایتی ترجمہ کچھ اس طرح دیا جاتا ہے:-

""ابو لہب کے ہاتھ ٹوٹیں اور وہ ہلاک ہو۔ نہ تو اس کا مال اس کے کچھ کام آیا، نہ ہی وہ جو اُس نے کمایا۔ وہ جلد بھڑکتی آگ میں داخل ہو گا۔ اور اُس کی جورو بھی جو ایندھن سر پر اُٹھائے پھرتی ہے۔ اُس کے گلے میں مونج کی رسّی ہو گی۔"" [جالندھری]

تاہم یہ سوال ذہن میں موجود رہا کہ قرآن میں اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبروں کے ناموں کے علاوہ شاید ہی کسی شخصیت کا اس کا ذاتی نام لے کر ذکر کیا ہو۔ تو پھر یہ نام کیوں؟ اور پھر کسی کی بیوی کا ذکر، وہ بھی مذمت کے ساتھ؟ کیونکہ قرآن عورت ذات کو ایک قابلِ صد احترام مقام عطا کرتا ہے اس لیے یہ بات شائستگی اور آداب کے منافی معلوم ہوتی ہے۔ یہ قرآن کی شان نہیں ہے۔ اور دیکھا

جائے تو یہ بات حلق سے نیچے ہی نہیں اُترتی تھی کہ کسی بھی جنگی محاذ آرائی یا دو نظریہ ہائے حیات کی باہمی کشمکش سے کسی دشمن کی بیوی کا کوئی ایسا خاص تعلق ہو کہ اسے خاص طور پر مطعون کیا جائے۔

انہی سوچوں کے درمیان قرآن کے جدید قرین عقل تراجم کا سلسلہ شروع کیا تو یہ سورت بھی سامنے آئی اور اس کے بھی جدید ترجمے کا تقاضہ کیا گیا۔ پس سیاق و سباق پر غور کرنے سے منشائے خداوندی کافی حد تک روشنی میں آگیا۔ اس سورت سے ماقبل میں رسولِ کریم کی کامیابیوں اور ایک بڑی فتح کا ذکر ہے جو فتحِ مکہ کی جانب اشارہ دیتی ہے۔ مثلاً دیکھیں سورۃ الکوثر اور سورۃ النصر۔ پس امکانِ غالب یہی پایا گیا کہ فتحِ مکہ [سورۃ النصر] کے حوالے سے ,، اس فوری بعد آنے والی سورت میں، اسلام کے سب سے بڑے دشمن کی شکست کا استعارے کے اسلوب میں اس کا نام لیے بغیر ذکر کیا گیا ہے۔ اور اُس ہی کے آخرت کے انجام کی پیش گوئی کی گئی ہے۔ کیونکہ بیوی کا ذکر یہاں کسی عقل و منطق پر پورا نہیں اترتا، اس لیے یہ بھی اُس دشمن کی قوم کا ذکر ہی باور کیا جاسکتا ہے اور "امراۃ" بھی یہاں بیوی نہیں بلکہ ماتحت قوم کا استعارہ ہے۔

پس اس تحقیق کے نتیجے میں پیشِ خدمت ہے جدید ترین قرینِ عقل ترجمہ۔

تَبَّتْ يَدَا أَبِي لَهَبٍ وَتَبَّ (١) مَا أَغْنَىٰ عَنْهُ مَالُهُ وَمَا كَسَبَ (٢) سَيَصْلَىٰ نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ (٣) وَامْرَأَتُهُ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ (٤) فِي جِيدِهَا حَبْلٌ مِّن مَّسَدٍ (٥)

""دشمنی کی آگ کے شعلے پھیلانے والے [ابی لہبُ] کی تمام طاقت [یدا] سلب ہوئی اور وہ برباد ہو گیا۔ اس کی تمام حاصل کردہ املاک اور مال و دولت اس کے کسی کام نہ آیا۔ وہ ضرور اُس آگ [نار] میں ڈال دیا جائے گا جو ہمیشہ بھڑکنے والی ہے [ذات لہب]۔ اور اس کی وہ ماتحت جماعت / قوم جو اس کی اشتعال انگیزی اور جارحیت [الحطب] کا بھاری بوجھ اُٹھائے تھی [حمالۃ]، اب اُس کی گردن میں اُس پر مشقت سفر [مسد] سے تحفظ کی یقین دھانی [حبل] آویزاں ہے۔""

محترم قارئین، اس سورت کی آیت نمبر ۳ [وہ ضرور اُس آگ میں ڈال دیا جائے گا جو ہمیشہ بھڑکنے والی ہے] میں ایک بہت ہی اہم پیش گوئی مضمر ہے۔ یہ آیت آخرت کے ایک حتمی انجام کی نشان دہی کرتی ہے۔ اگر ہم تاریخی تناظر میں سورۃ کی نزولی ترتیب کو ذہن میں رکھتے ہوئے، استعارے کے پردے میں چھپے بڑے دشمن کی نشاندہی قریش کے بڑے سردار ابوسفیان کی شکل میں کر لیتے ہیں، جو بہت زیادہ قرینِ قیاس ہے، تو پھر صاف ظاہر ہوتا ہے کہ یہاں خاص اُسی کے جہنم کی آگ میں جلنے کا اعلان کر دیا گیا ہے۔ اور اگر ایسا ہی ہے،،، تو ثابت ہوتا ہے کہ ابوسفیان کا شکست کھانے کے بعد اسلام لے آنا اور بقیہ زندگی میں اسلامی مہمات میں حصہ لینا

اس کے کسی کام نہ آیا کیونکہ اس کا انجام جہنم ہی بتایا گیا ہے۔ اور اس آیت میں بیان کردہ یہ خوفناک حقیقت ہم پر یہ انکشاف بھی کرتی ہے کہ غالباً اس کا اسلام لے آنا صرف اور صرف ایک دھوکا اور وقتی سمجھوتا تھا۔ تاریخ سے یہ بھی عیاں ہے کہ اُسی کے فرزند حضرت معاویہ کے ہاتھوں حکومتِ الٰہیہ کی تباہی، اسلامی مساوات کے کلچر کی بربادی اور ملوکیت نامی طبقاتی، سامراجی آمریت کا قیام از سرِ نو خلافتِ دمشق کی شکل میں وقوع پذیر ہوا۔ بہر حال، کیونکہ سورۃ میں اُس بڑے دشمن کا نام استعارے کی زبان میں لیا گیا ہے اس لیے ہم اس ضمن میں دستیاب تاریخی شواہد کی روشنی میں صرف عقل و استدلال کے گھوڑے ہی دوڑا سکتے ہیں۔ کوئی حتمی فیصلہ دینے کی پوزیشن میں نہیں ہیں۔

اور اب انگلش ٹیکسٹ کے آخر میں سورۃ میں موجود اہم الفاظ کے مستند معانی پیش خدمت ہیں۔

## English Version of the Article

We have always been given to understand that this Chapter of Quran speaks about an old adversary of the Holy Prophet called Abu Lahab, and about his wife. Much later in life, upon dedicating myself to the contemplation of Scripture, the same statement kept coming up from all available sources. The myth reflected impossibility. It was the translations of Allama Asad and Yousuf Ali where an encouraging deviation from the routine was noted as some literal translations of the words Abu Lahab were seen being attempted. However, the word "Imra'atu-hu" was still defined as "his wife", which made their translation even more ambiguous. By subjecting the usually presumed "name" to its literal translation, both of them turned the issue into a puzzle as to whose wife was referred to in the Chapter. Till this time, the most accepted prevalent traditional translation is given as under :-

"May the hands of Abu Lahab fall apart and he die.  Of no avail to him was all his wealth and earnings. Soon he will be sent to a blazing fire; and also his wife who carried fuel over her head. There will be a twisted rope around her neck."(Jalandhary)

Nevertheless, the question kept lurking in the mind that Allah swt in Quran probably never mentions any person by his name except the names of his holy Messengers. Why then this name? And then, why there is a mention of someone's wife, in derogatory terms? It is offensive to modesty given the highly respected status Quran awards to women. It certainly stood below the dignity of Quran and against its classical literary style. Again, the mind wasn't willing to compromise with the condemnation of an enemy's wife because, by way of common sense, she, being a woman, can hardly be held responsible for armed confrontations between two regional powers, or in the matter of a genocidal clash of two ideologies.

Amid these observations, I reached the stage of my own research and presentation of a chain of fresh and most rational thematic translations on crucial topics Quran is dealing with. This Chapter of Quran also came up in the process, with the request for a rational translation. After studying the context of the Chapter very carefully, it was no longer difficult to crystallize its essence into its own true light. In the context, the earlier Chapters describe the successes of the Holy Messenger and a big victory is lauded which signifies the conquest of Makkah. Kindly check earlier Chapters Al-Kauthar and Al-Nasr. Hence in this Chapter it proved more probable that in the context of the victory of Makkah (Chapter An-Nasr), Islam's biggest enemy's defeat is mentioned in metaphoric terms without uttering his name. The same man's final doom in the Hereafter is also emphatically predicted. At the same time, as the mention of "a wife" does not fall under any criterion of rationalistic approach, it is also to be deemed a reference towards the enemy's own subjugated society or community. So the word "Imra'atu" here can not mean "wife" but stands as a metaphor for the subservient community.

As a result of this research, herewith is presented the latest rationalistic translation:-

تَبَّتْ يَدَا أَبِي لَهَبٍ وَتَبَّ (١) مَا أَغْنَىٰ عَنْهُ مَالُهُ وَمَا كَسَبَ (٢)سَيَصْلَىٰ نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ (٣) وَامْرَأَتُهُ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ (٤) فِي جِيدِهَا حَبْلٌ مِّن مَّسَدٍ (٥)

“””The power of the one inciting the fire of enmity and hatred is at last smashed and he suffered a final beating. His high position and resources were of no avail to him. He shall be doomed to his destiny of a blazing fire. And his subjects who bore the burden of his inconsolable fury and aggression, now rendered free from the hardships of a laborious journey, as the assurance and promise of safety/amnesty hangs in their necks.”””

Respected Readers, the Verse No.3 of this Chapter (He shall be doomed to his destiny of a blazing fire.) is very crucial. It reveals am important and inevitable future event. It signifies the final doom in the Hereafter to which that particular enemy is sentenced. Considering the chronological order of this Chapter in the perspective of documented history of that time, if we conclude the identity of the arch enemy as Abu Sufyan, the Chief of Quraish tribe, whose name is shrouded in the veil of a metaphoric expression, but which still qualifies for the most likely hypothesis, it then becomes clear that it is he who is manifestly doomed to hell-fire. And if it be so, then we are led also to conclude that his eventual conversion to Islam, subsequent to his humiliating defeat, was a hoax and a fallacy-based compromise. History also corroborates our conclusion by bringing to light that it was none other but his son, Amir Muawiya, who destroyed the Kingdom of God by declaring his autonomy from the Pious Caliphate, defied the true Islamic values and civilization, and initiated the resurgence of old Arab tyrannical regime under the alternate and succeeding Caliphate of Damascus. Anyway, as the name is hidden under a metaphor in the Chapter under review, we can only hypothesize in the light of historical facts. We are not in a position to pass an absolute verdict.

Now in the end, authentic definitions of important words are detailed hereunder:-

**Kaf-Siin-Ba**؛ ک س ب ' = To gain, acquire, seek after, gather (riches), do, commit, earn. 'kas-a-b' means a wolf.

= **Haa-Tay-Ba** ؛ ح ط ب = aid/assist, incites/urges/instigates, slander, incline to someone's desires, to be lean or meagre, collect (e.g. firewood), firewood, collector

offirewood, feed upon the small and dry parts of the branches (camels), take upon oneself a burden or responsibility.

**Ha-Ba-Lam** ح ب ل ؛ = tie/fasten with rope, rope/cord, covenant, a thing by means of which one snares/catches/snares, obtaining an assurance/promise of safety, snare, to entrap, to captivate, being pregnant/full, bond, cause of union, link of connexion, marriage, carotid artery, jugular vein, calamity/misfortune, a foetus in the womb, grapevine, one who binds, crisped/plaited/rope-like hair (e.g. that of Ethiopians).

**Miim-Siin-Dal** م س د ؛ = To twist a rope, twist a thing well, pursue or journey laboriously or with energy, hold on or continue a journey, render (person or animal) lean/lank/light of flesh/slender, render one lank in the belly, also to render it firm, tall and slender, of goodly stature, compact of make (applied to a woman).

= **Lam-ha-Ba** ل ھ ب ؛ = To blaze fiercely/intensely, inflame, burn with anger, Ardour of fire, flame, fiery tempered person, abu lahab - father of flame. A gap/space between two mountains, a cleft/fissure in a mountain.